وفاقی نصاب برائے بنات کے مطابق مکمل شرح

# خَیرُ الصَّالِحِین

اُردو شرح

# رِیَاضُ الصَّالِحِین

اُستاذ العلماء

حضرت مولانا محمد ادریس میرٹھی رحمہ اللہ

ودیگر اکابر کے افادات سے مزین مستند شرح




اِدارہ تالیفاتِ اشرفیہ

چوک فوارہ ملتان پاکستان

(061-4540513-0322-6180738

جلد دوم

وفاقی نصاب برائے بنات کے مطابق مکمل شرح

# خَیرُالصَّالِحِیْنْ

## اُردو شرح

# رِیَاضُ الصَّالِحِیْنْ

اُستاذُالعلماءحضرت مولانا محمد ادریس میرٹھی رحمہ اللہ

ودیگر اکابر کے افادات سے مزین مستند شرح


**مرتبین**

مفتی سعود احمد (فاضل جامعہ فریدیہ اسلام آباد)

مولانا حبیب الرحمٰن (فاضل جامعہ خیرالمدارس ملتان)



اِدارۂ تالیفاتِ اشرفیہ

چوک فوارہ ملتان پاکستان

(061-4540513-4519240

# خَیرُالصَّالِحِینْ

تاریخ اشاعت.....................شوال المکرّم ۱۴۳۰ھ
ناشر.....................ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان
طباعت.....................سلامت اقبال پریس ملتان

## انتباہ



## قارئین سے گذارش

ادارہ کی حتی الامکان کوشش ہوتی ہے کہ پروف ریڈنگ معیاری ہو۔ الحمدللہ اس کام کیلئے ادارہ میں علماء کی ایک جماعت موجود رہتی ہے۔ پھر بھی کوئی غلطی نظر آئے تو برائے مہربانی مطلع فرما کر ممنون فرمائیں تا کہ آئندہ اشاعت میں درست ہو سکے۔ جزاکم اللہ

ملنے کے پتے

ادارہ تالیفات اشرفیہ.... چوک فوارہ.... ملتان
ادارہ اسلامیات..........انارکلی.........لاہور
مکتبہ سیداحمد شہید........اردو بازار......لاہور
مکتبہ رحمانیہ........ اُردو بازار ........ لاہور
مکتبہ الفاروق. مصریال روڈ چوہڑ ہڑپال..راولپنڈی
دارالاشاعت........اُردو بازار...........کراچی
مکتبۃ القرآن.......نیوٹاؤن.............کراچی
مکتبہ دارالاخلاص....قصہ خوانی بازار......پشاور

ISLAMIC EDUCATIONAL TRUST U.K
(ISLAMIC BOOKS CENTERE
119-121- HALLIWELL ROAD
BOLTON BL1 3NE. (U.K.)

# فہرست


| | |
|---|---|
| نیکی کی طرف رہنمائی کرنا اور ہدایت یا گمراہی کی طرف بلانا | ۲۸ |
| نیکی کا بتانے والا بھی عمل کرنے والے کے ثواب میں شریک ہے | ۲۹ |
| شان ورود | ۲۹ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک معجزہ | ۳۰ |
| نیکی اور پرہیزگاری میں ایک دوسرے کی امداد کرنا | ۳۳ |
| غازی کی مدد کرنیوالے کو بھی اجر ملتا ہے | ۳۴ |
| راوی حدیث حضرت زین بن خالدؓ کے حالات | ۳۴ |
| صدقے کے معتبر ہونیکی شرائط | ۳۶ |
| متصدقین تثنیہ کا صیغہ ہے یا جمع کا | ۳۶ |
| خیر خواہی کے بیان میں | ۳۷ |
| دین ساری کی ساری خیر خواہی کا نام ہے | ۳۸ |
| یہ حدیث جوامع الکلم میں سے ہے | ۳۹ |
| جو چیز اپنے لیے پسند کرتے اپنے بھائی کیلئے بھی اسی کو پسند کرو | ۳۹ |
| دنیا کی بھلائی سے مراد | ۴۰ |
| آخرت کی بھلائی سے مراد | ۴۰ |
| باب فی الامر بالمعروف والنہی عن المنکر نیکی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا | ۴۰ |
| شان نزول | ۴۰ |
| ایمان کے مختلف درجات | ۴۴ |
| امر بالمعروف نہی عن المنکر ہر شخص پر لازم ہے | ۴۴ |
| امام نوویؒ کی تحقیق | ۴۵ |
| ایمان کے مزید درجات کا بیان | ۴۵ |
| ہر حال میں امیر کی اطاعت کرنا | ۴۶ |
| امیر کو کفر کی وجہ سے معزول کرنا | ۴۶ |
| حدود اللہ کی رعایت نہ رکھنے کے نقصان پر ایک مثال | ۴۷ |
| امراء کی اطاعت اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشن گوئی | ۴۸ |

| | |
|---|---|
| شر سے کیا مراد ہے؟ | ۵۰ |
| راستہ کے حقوق | ۵۰ |
| راستے کے چودہ حقوق | ۵۱ |
| ایک صحابی کا اتباع سنت کے متعلق واقعہ | ۵۱ |
| مرد کو سونے کی انگوٹھی پہننے کا حکم | ۵۱ |
| راوی حدیث حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کے مختصر حالات | ۵۲ |
| امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے ترک پر وعید | ۵۳ |
| ظالم بادشاہ کے سامنے حق بات کہنا بھی افضل جہاد ہے | ۵۳ |
| جہاد کے مراتب | ۵۴ |
| ظالم کے ظلم کو روکنے پر وعید | ۵۷ |
| حدیث کی تشریح تعارض اور اس کا جواب | ۵۷ |
| حضرت سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کا جواب | ۵۷ |
| امر بالمعروف نہی عن المنکر کرنے والے کا عمل قول کے | ۵۸ |
| مطابق نہ ہونے کی صورت میں عذاب خداوندی کا بیان | ۵۸ |
| شان نزول | ۵۸ |
| دوسروں کو امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا حکم کرنا اور خود عمل نہ کرنے پر عذاب | ۵۹ |
| (امانت دار کو) امانت ادا کرنے کا حکم | ۶۰ |
| شان نزول | ۶۰ |
| منافق کی تین نشانیاں | ۶۱ |
| نفاق کی اقسام | ۶۲ |
| نیند سے کون سی نیند مراد ہے | ۶۳ |
| قیامت کے دن آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سفارش سے جنت کا دروازہ کھولا جائے گا | ۶۴ |
| حدیث کی تشریح | ۶۵ |
| میت کے مال کی تقسیم سے پہلے قرض ادا کیا جائے | ۶۶ |
| حدیث کی تشریح | ۶۹ |
| مسائل کا استنباط | ۷۰ |
| ظلم کی حرمت اور ظالم سے حقوق واپس کرنے کے بیان میں | ۷۱ |
| ظلم قیامت کے دن اندھیروں کی صورت میں ہوگا | ۷۱ |
| بخل ہلاکت کا سبب ہے | ۷۲ |
| دجال کی نشانیاں | ۷۲ |

| | |
|---|---|
| دوسرے کی ناحق زمین پر قبضہ کرنیوالے کی وعید | ۷۴ |
| اللہ تعالیٰ ظالم کو مہلت دے کر پھر سخت پکڑ تا ہے | ۷۴ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا | ۷۵ |
| کسی عامل کا ہدیہ وصول کرنے کی وعید | ۷۶ |
| قیامت کے دن ظالم سے ظلم کا بدلہ لینے کی ایک صورت | ۷۷ |
| کامل مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں | ۷۸ |
| مال غنیمت میں خیانت کرنیوالے کا انجام | ۷۹ |
| جھوٹی قسم سے کسی کے حق کو لینے والے پر وعید | ۸۲ |
| شہید ہونے حقوق العباد معاف نہیں ہوتے | ۸۳ |
| شہید کا قرض معاف نہیں ہوتا | ۸۴ |
| مفلس کی تعریف | ۸۵ |
| باطل دعویٰ کے ذریعہ مال غصب کرنے پر جہنم کی وعید | ۸۶ |
| مومن جب تک ناحق قتل نہ کرے کشادگی میں ہوتا ہے | ۸۶ |
| ناحق مال کھانے پر جہنم کی وعید | ۸۷ |
| باب تعظیم حرمات المسلمین و بیان حقوقهم والشفقة علیهم ورحمتهم حرمات مسلمین کی تعظیم ان پر شفقت، رحمت اور انکے حقوق کا بیان | ۸۸ |
| ہر مومن دوسرے مومن کیلئے دیوار کی طرح ہے | ۸۹ |
| کوئی مسلمان کسی دوسرے مسلمان کو تکلیف نہ دے | ۸۹ |
| جو شخص رحم نہیں کرتا اس پر رحم نہیں کیا جاتا | ۹۰ |
| بچوں کا بوسا لینا بھی اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ہے | ۹۱ |
| امام ہلکی اور مختصر نماز پڑھائے | ۹۲ |
| اُمت پر رحم کھاتے ہوئے عمل چھوڑ دیتے تھے | ۹۳ |
| اُمت کیلئے صوم وصال ممنوع ہے | ۹۳ |
| بچوں کے رونے کی وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز کو مختصر کرنا | ۹۴ |
| صبح کی نماز پڑھنے سے آدمی اللہ کی حفاظت میں رہتا ہے | ۹۴ |
| جو مسلمان کی حاجت پوری کرے اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری کرتا ہے | ۹۵ |
| کوئی مسلمان کسی مسلمان کو حقیر نہ سمجھے | ۹۵ |
| ایک مسلمان کا مال، جان اور عزت ایک دوسرے پر حرام ہے | ۹۶ |
| جو اپنے لئے پسند کرتے ہو وہ اپنے بھائی کیلئے بھی پسند کرو | ۹۸ |
| ظالم کی مدد اس کو ظلم سے روکنا ہے | ۹۸ |

| | |
|---|---|
| مسلمان کے مسلمان پر پانچ حقوق ہیں | ٩٨ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سات کاموں کا حکم دیا اور سات باتوں سے منع فرمایا | ٩٩ |
| مسلمانوں کی پردہ پوشی اور ان کے عیوب کی تشہیر کی ممانعت | ١٠١ |
| دنیا میں پردہ پوشی کرنا قیامت کے دن پردہ پوشی کا باعث ہوگا | ١٠١ |
| گناہ کا اظہار بھی گناہ ہے | ١٠٢ |
| باندی بار بار زنا کرے تو اس کو فروخت کردو | ١٠٢ |
| فروخت کرنے کی حکمت | ١٠٣ |
| شراب پینے والے کی سزا | ١٠٣ |
| مسلمانوں کی ضرورتیں پوری کرنے کا بیان | ١٠٤ |
| اپنے مسلمان بھائی کی حاجت پوری کرنے کے فضائل | ١٠٥ |
| شفاعت کا بیان | ١٠٧ |
| سفارش کرو، ثواب پاؤ | ١٠٧ |
| لوگوں کے درمیان مصالحت | ١٠٩ |
| مختلف صدقات کا بیان | ١١٠ |
| تین مواقع میں جھوٹ بولنا جائز ہے | ١١١ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر کے سامنے دو آدمیوں کا جھگڑا | ١١٢ |
| امام کو متوجہ کرنے کیلئے سبحان اللہ کہنا | ١١٣ |
| کمزور، فقیر اور گم نام مسلمانوں کی فضیلت کا بیان | ١١٦ |
| شان نزول | ١١٦ |
| جنتی اور جہنمیوں کی پہچان | ١١٦ |
| فقیر آدمی دنیاوی شان وشوکت والے سے بہتر ہے | ١١٧ |
| جنت وجہنم کا تکرار | ١١٨ |
| قیامت کے روز اجسام کا وزن | ١١٩ |
| مسجد میں صفائی کرنیوالے کی فضیلت | ١١٩ |
| اللہ اپنے بندوں کی قسموں کو پورا کرلیتا ہے | ١٢٠ |
| جنت میں داخل ہونے والے عام افراد | ١٢٠ |
| جریج رحمہ اللہ کا عبرت ناک واقعہ | ١٢١ |
| یتیموں، لڑکیوں اور تمام کمزور، مساکین اور خستہ حال لوگوں کے ساتھ نرمی، | ١٢٤ |
| ان پر شفقت واحسان کرنے اور ان کے ساتھ تواضع سے پیش آنے کا بیان | ١٢٤ |
| فقراء مسلمین کی اللہ کے ہاں قدر | ١٢٦ |

| | |
|---|---|
| فقراء مہاجرین کے ناراض ہونے کے خوف پر | ۱۲۷ |
| حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تنبیہ | ۱۲۷ |
| یتیم کی کفالت کرنے والے کی بشارت | ۱۲۸ |
| مسکین کون ہے | ۱۲۹ |
| برا ولیمہ جس میں فقراء کو شریک نہ کیا جائے | ۱۳۰ |
| لڑکیوں کی پرورش پر فضیلت کی وجوہات؟ | ۱۳۱ |
| لڑکیاں قیامت کے دن آگ سے حجاب بن جائیں گی | ۱۳۱ |
| کمزور اور یتیموں کا حق | ۱۳۳ |
| ضعفاء کی برکت سے رزق ملنا | ۱۳۳ |
| مجھے کمزور لوگوں میں تلاش کرو | ۱۳۴ |
| عورتوں کو وصیت کے بیان میں | ۱۳۵ |
| عورت کے ساتھ نرمی برتنے کا حکم | ۱۳۵ |
| عورتوں کو غلاموں کی طرح مت مارو | ۱۳۶ |
| بیوی کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آنا | ۱۴۰ |
| عورتوں کو بلاوجہ مارنے کی ممانعت | ۱۴۱ |
| عورتوں پر مردوں کے حقوق | ۱۴۳ |
| خاوند کو ناراض کرنے والی پر فرشتوں کی لعنت | ۱۴۴ |
| شوہر کی اجازت کے بغیر نفلی روزہ رکھنے کا حکم | ۱۴۵ |
| ہر حکم سے اس کی رعایا کے متعلق قیامت کے دن سوال ہوگا | ۱۴۵ |
| جب بھی خاوند بلائے بیوی کو لبیک کہنا چاہیے | ۱۴۶ |
| شوہر کی فضیلت | ۱۴۷ |
| شوہر کو راضی رکھنے والی کیلئے جنت کی بشارت | ۱۴۸ |
| حوروں کی ناراضگی | ۱۴۸ |
| اہل وعیال پر خرچ کرنے کا بیان | ۱۴۹ |
| اہل وعیال کو کھانا کھلانے کی فضیلت | ۱۵۰ |
| افضل ترین صدقہ | ۱۵۰ |
| اللہ کی رضا کیلئے خرچ کرنیوالے کی فضیلت | ۱۵۱ |
| خرچ کرنیکی ایک اور فضیلت | ۱۵۲ |
| ماتحت افراد کے حقوق ضائع کرنا گنہگار ہونے کے لیے کافی ہے | ۱۵۳ |
| بہتر صدقہ وہ ہے جس میں دکھاوا نہ ہو | ۱۵۴ |

| | |
|---|---|
| محبوب اور عمدہ شئے کو اللہ کے راستے میں دینا | ۱۵۵ |
| حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کا اپنا باغ وقف کر دینا | ۱۵۵ |
| صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دینی جذبات | ۱۵۷ |
| اپنے اہل و عیال اور دیگر تمام متعلقین کو اللہ کی اطاعت کرنے کا حکم دینا اور ان کو اللہ کی مخالفت سے روکنے انہیں سزا دینے اور اللہ کی منع کردہ چیزوں کے ارتکاب سے انہیں باز رکھنے کا بیان | ۱۵۸ |
| سید کیلئے صدقہ زکوۃ حرام ہے | ۱۵۹ |
| کھانے کے آداب | ۱۵۹ |
| ہر سرپرست سے اس کی رعایا کے بارے میں سوال | ۱۶۱ |
| بچوں کو نماز سکھانے کا حکم | ۱۶۱ |
| بچوں کو نماز سکھلاؤ | ۱۶۲ |
| پڑوسی کا حق اور اس کے ساتھ حسن سلوک | ۱۶۳ |
| پڑوسی کو ہدیہ دینے کی تاکید | ۱۶۴ |
| ایمان کا تقاضا یہ ہے کہ پڑوسی کو تکلیف نہ دی جائے | ۱۶۵ |
| پڑوسی کے ہدیہ کا حکم | ۱۶۶ |
| پڑوسی کو دیوار میں لکڑی گاڑنے سے منع نہ کرے | ۱۶۶ |
| ایمان والا پڑوسی کے ساتھ اچھا سلوک کرتا ہے | ۱۶۷ |
| پڑوسیوں میں ہدیہ کا زیادہ حق دار کون ہے؟ | ۱۶۹ |
| بہترین پڑوسی وہ ہے جو خیر خواہ ہو | ۱۶۹ |
| والدین کے ساتھ نیکی اور صلہ رحمی | ۱۷۰ |
| اللہ کے نزدیک پسندیدہ عمل | ۱۷۲ |
| مؤمن کو صلہ رحمی کرنا چاہیے | ۱۷۴ |
| جو صلہ رحمی کرتے ہیں اللہ ان کے ساتھ صلہ رحمی کرتے ہیں | ۱۷۴ |
| ام ولد کو فروخت کرنا حرام ہے | ۱۷۵ |
| احسان کی سب سے زیادہ مستحق والدہ ہے | ۱۷۵ |
| والدہ کا احسان والد سے تین درجہ زیادہ ہے | ۱۷۶ |
| ماں کا تین گنا حق کیوں ہے | ۱۷۶ |
| بڑھاپے والدین کی خدمت کرنے کا اجر | ۱۷۷ |
| جو قطع رحمی کرے اس سے بھی صلہ رحمی کیا جائے | ۱۷۷ |
| صلہ رحمی کے فوائد | ۱۷۸ |
| صلہ رحمی یہ ہے کہ قطع تعلق کرنے والے سے صلہ رحمی کی جائے | ۱۸۰ |

| | |
|---|---|
| اگر تم اے میمونہ! وہ باندی اپنے ماموں کو دیدیتی تو زیادہ ثواب تھا | ۱۸۱ |
| والدین کے ساتھ ہر حال میں حسن سلوک کرنا چاہئے | ۱۸۲ |
| حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کی والدہ کا نام | ۱۸۳ |
| حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے سوال کرنے پر آیت قرآنی کا نزول | ۱۸۳ |
| قریبی رشتہ دار کو زکوٰۃ و صدقہ دینے سے دھرا اجر کا مستحق ہے | ۱۸۳ |
| ہرقل کے دربار میں ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی تقریر | ۱۸۵ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی فتح مصر کی پیشین گوئی | ۱۸۵ |
| اہل قرابت کو جہنم کی آگ سے ڈرانا | ۱۸۶ |
| مؤمنین کے دوست کون ہیں؟ | ۱۸۸ |
| صلہ رحمی جنت کے اعمال میں سے ایک عمل ہے | ۱۸۸ |
| کھجور سے افطاری کرنا سنت ہے | ۱۸۹ |
| والدین کی اطاعت کہاں تک جائز ہے | ۱۹۰ |
| والدین کی اطاعت | ۱۹۱ |
| خالہ کا احترام کس قدر ہے | ۱۹۱ |
| والدین کی نافرمانی اور قطع رحمی کی حرمت | ۱۹۳ |
| والدین کی نافرمانی کبیرہ گناہوں میں سے ایک گناہ ہے | ۱۹۴ |
| کبیرہ گناہ | ۱۹۵ |
| یمین کی اقسام | ۱۹۶ |
| والدین کو بُرا بھلا کبیرہ گناہ ہے | ۱۹۷ |
| قطع تعلق کرنے والا جنت میں داخل نہیں ہوگا | ۱۹۷ |
| اللہ تعالیٰ کی حرام کردہ اشیاء | ۱۹۸ |
| والد اور والدہ کے دوستوں اور رشتہ داروں اور بیوی اور وہ تمام لوگ جن کیساتھ | ۲۰۰ |
| حسن سلوک مستحب ہے ان کے ساتھ بھلائی کرنے کی فضیلت کا بیان | ۲۰۰ |
| حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اپنے والد کے | ۲۰۰ |
| دوست کیساتھ حسن سلوک کا واقعہ | ۲۰۰ |
| والدین کی وفات کے بعد ان کے رشتہ داروں کے ساتھ اچھا سلوک کرنا | ۲۰۲ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا | ۲۰۳ |
| کی سہیلیوں کیساتھ حسن سلوک | ۲۰۳ |
| ایک صحابی کا دوسرے صحابی کو پورے سفر میں خدمت کرنا | ۲۰۴ |
| اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا اکرام اور ان کے فضائل | ۲۰۵ |

| | |
|---|---|
| کتاب اللہ اور اہل بیت رسولؐ دونوں کا احترام ضروری ہے | ۲۰۶ |
| اہل بیت کی عزت کرنے کا حکم | ۲۰۸ |
| علماء بزرگوں اور اہل فضل لوگوں کی عزت کرنا اور ان کو ان کے غیر پر مقدم کرنا | ۲۰۹ |
| اور ان کی مجالس کی قدر و مرتبت کو بڑھانے اور ان کے مرتبے کو نمایاں کرنے کا بیان | ۲۰۹ |
| امامت کا سب سے زیادہ مستحق کون ہے؟ | ۲۰۹ |
| حدیث کی تشریح | ۲۰۰ |
| مذہب اول کی دلیل | ۲۰۰ |
| دوسرے مذہب کی دلیل | ۲۰۰ |
| امام کے قریب کون لوگ رہیں | ۲۱۲ |
| مجلس میں گفتگو کرنے کا حق بڑے کو ہے | ۲۱۳ |
| ہر معاملہ میں بڑے کو مقدم کرے | ۲۱۴ |
| حافظ قرآن، بوڑھا مسلمان اور سلطان عادل کی عزت کا حکم | ۲۱۵ |
| چھوٹوں پر شفقت اور بڑوں کی عزت کا حکم | ۲۱۶ |
| لوگوں کے مرتبہ کے موافق ان کے ساتھ معاملہ کرو | ۲۱۷ |
| مجلس شوریٰ کے ارکان اہل علم والے ہوں | ۲۱۸ |
| بڑے عالم کو ہی مسائل بیان کرنا چاہئیں | ۲۱۹ |
| بوڑھوں کی عزت کرنے والوں کا انعام | ۲۲۰ |
| زیارت اہل خیر ان کے ساتھ مجالست ان کی صحبت اور ان سے محبت | ۲۲۰ |
| ان سے ملاقات کر کے درخواست دعاء اور متبرک مقامات کی زیارت | ۲۲۰ |
| آپ کی وفات کے بعد صحابہ کرامؓ کا ام ایمن کی زیارت کیلئے سفر کرنا | ۲۲۲ |
| حضرت اُم ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حالات | ۲۲۲ |
| جو کسی سے اللہ کی رضا کے لئے محبت کرے تو اللہ بھی اس سے محبت کرتے ہیں | ۲۲۳ |
| مسلمان بھائی کی زیارت کرنیوالے کیلئے جنت کی بشارت | ۲۲۴ |
| نیک لوگوں کی مجلس کی مثال مشک کی طرح ہے | ۲۲۵ |
| چار خصلتوں والی عورت سے نکاح کا حکم | ۲۲۶ |
| حضرت جبرائیل بھی اللہ کے حکم کے پابند ہیں | ۲۲۷ |
| مؤمن سے دوستی رکھو اور کھانا متقی کو کھلاؤ | ۲۲۷ |
| دوستی دیکھ کر نیک لوگوں سے رکھے | ۲۲۸ |
| جس سے آدمی محبت کرتا ہے قیامت میں اسی کے ساتھ ہوگا | ۲۲۸ |
| اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ محبت کرنیوالے کیلئے بشارت | ۲۲۹ |

| | |
|---|---|
| آخرت میں بندہ اپنے محبوب کے ساتھ ہوگا | ۲۳۰ |
| روحیں مختلف لشکر ہیں | ۲۳۱ |
| حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تذکرہ | ۲۳۲ |
| سفر میں جانے والے سے دعا کی درخواست کرنا | ۲۳۴ |
| مسجد قباء کی فضیلت | ۲۳۵ |
| اللہ کیلئے محبت اور اس کی فضیلت جس شخص سے محبت ہو اسے بتادینا اور اسکا جواب | ۲۳۶ |
| تین چیزیں حلاوت ایمان کا سبب ہوگا | ۲۳۷ |
| عرش کے سایہ کی جگہ پانے والے خوش نصیبوں کا تذکرہ | ۲۳۸ |
| اللہ کے محبوبین کیلئے انعام | ۲۳۹ |
| اللہ تعالیٰ کی خاطر مسلمان بھائی کی زیارت کرنے والے کیلئے فرشتے کی دعا | ۲۴۰ |
| انصار سے مؤمن ہی محبت کرے گا | ۲۴۰ |
| اللہ کی رضا سے محبت کرنے والوں کے انعام | ۲۴۱ |
| اللہ تعالیٰ کیلئے آپس میں محبت کرنیوالوں کیلئے ایک اور انعام | ۲۴۲ |
| جس سے محبت ہو اس کو بتادینا چاہئے | ۲۴۳ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو محبت کی اطلاع دینا | ۲۴۴ |
| محبت کی اطلاع دینے والے کے حق میں دعا | ۲۴۴ |
| اللہ جل شانہ کے بندے کے ساتھ محبت کرنے کی علامت اور اس سے اپنے آپ کو | ۲۴۵ |
| آراستہ کرنے کی رغبت دلانے اور اس کو حاصل کرنے کی کوشش کے بیان میں | ۲۴۵ |
| شان نزول | ۲۴۵ |
| جو ولی کے ساتھ دشمنی کرے اس کیلئے وعید | ۲۴۶ |
| اللہ تعالیٰ کا بندے کے ساتھ محبت کرنا | ۲۴۷ |
| ایک صحابی رضی اللہ عنہ کی سورہ اخلاص سے محبت پر انعام | ۲۴۹ |
| نیک لوگوں، کمزوروں اور مسکینوں کو ایذا پہنچانے سے ڈرانے کا بیان | ۲۴۹ |
| فجر کی نماز پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کے ذمہ میں آجاتا ہے | ۲۵۱ |
| لوگوں کے ظاہری حالات پر احکام نافذ کرنا اور ان کے باطنی احوال کا معاملہ اللہ کے سپرد کرنے کا بیان | ۲۵۱ |
| غلبہ دین تک قتال جاری رکھنے کا حکم | ۲۵۲ |
| جو کلمہ توحید پڑھ لے اس کی حفاظت ضروری ہے | ۲۵۲ |
| میدان جنگ میں بھی کلمہ پڑھنے والا مسلمان سمجھا جائے گا | ۲۵۳ |
| حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ایک خاص واقعہ | ۲۵۴ |
| کلمہ گو مسلمان کو قتل کرنا حرام ہے | ۲۵۵ |

| | |
|---|---|
| شریعت ظاہر کو دیکھ کر فیصلہ کرتی ہے | ۲۵۷ |
| اللہ تعالیٰ سے ڈرنے کا بیان | ۲۵۸ |
| انسان کو عمل کرنے کے بعد بھی اللہ تعالیٰ سے ڈرنا چاہیے | ۲۶۲ |
| قیامت کے دن جہنمی آدمی کی حالت | ۲۶۳ |
| سب سے ہلکا عذاب | ۲۶۳ |
| جہنم کی پکڑ | ۲۶۴ |
| قیامت کے دن لوگوں کے پسینے کی مقدار | ۲۶۵ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جنت و جہنم کے حالات دکھلائے گئے | ۲۶۵ |
| قیامت کے دن ہر آدمی پسینہ میں ہوگا | ۲۶۷ |
| جہنم کی گہرائی | ۲۶۸ |
| قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اور بندے کے درمیان حجاب ختم ہو جائے گا | ۲۶۹ |
| فرشتوں کے بوجھ سے آسمان چرچراتا ہے | ۲۷۰ |
| قیامت کے دن ہر شخص سے مندرجہ ذیل سوال ہونگے | ۲۷۱ |
| قیامت کے دن زمین اپنے اوپر کیے جانے والے اعمال کی گواہی دے گی | ۲۷۲ |
| صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا خوف | ۲۷۳ |
| اللہ تعالیٰ کا سودا جنت ہے | ۲۷۴ |
| قیامت کے دن لوگوں کے خوف کی حالت | ۲۷۵ |
| اللہ پر اُمید رہنے کا بیان | ۲۷۶ |
| شانِ نزول | ۲۷۶ |
| موت کے وقت کلمہ توحید جہنم کی آگ کو حرام کرتی ہے | ۲۷۷ |
| امت محمدیہ کی خصوصیات | ۲۷۸ |
| اللہ کے ساتھ شریک نہ ٹھہرانے والے کا انعام | ۲۸۰ |
| کلمہ کی تصدیق کرنے والے کیلئے خوشخبری | ۲۸۰ |
| ایک سوال اور اس کے مختلف جوابات | ۲۸۲ |
| غزوہ تبوک میں معجزہ نبوی کا ظہور | ۲۸۲ |
| بدگمانی جائز نہیں | ۲۸۴ |
| اللہ کی محبت اپنے بندوں پر | ۲۸۶ |
| میری رحمت میرے غصہ پر غالب رہے گی | ۲۸۷ |
| اللہ تعالیٰ کی سو رحمتوں میں سے ایک زمین پر نازل کی | ۲۸۸ |
| اللہ تعالیٰ توبہ کرنے والے سے خوش ہوتے ہیں | ۲۸۹ |

| | |
|---|---|
| گناہ کے بعد اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرنا اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہے | ۲۹۰ |
| لا الٰہ الا اللہ پڑھنے والے کیلئے جنت کی خوشخبری | ۲۹۱ |
| حضرت ابراہیم خلیل اللہ اور عیسیٰ روح اللہ علیہما السلام کی دُعا | ۲۹۲ |
| حقوق اللہ اور حقوق العباد کی تفصیل | ۲۹۳ |
| قبر میں سوال اور ثابت قدمی | ۲۹۴ |
| کافر کو اچھے کام کا بدلہ دنیا میں دیا جاتا ہے | ۲۹۵ |
| پانچوں نمازوں کی مثال | ۲۹۶ |
| کسی شخص کی نماز جنازہ چالیس مؤحد ادا کریں تو اس کی بخشش کی جاتی ہے | ۲۹۶ |
| تعارض روایات اور ان کے جوابات | ۲۹۶ |
| جنت میں سب سے زیادہ تعداد اُمت محمدیہ کی ہوگی | ۲۹۷ |
| پہاڑوں کے مثل گناہوں کی بخشش | ۲۹۸ |
| قیامت کے دن گناہوں کی پردہ پوشی اور نیکیوں کا بدلہ | ۲۹۹ |
| قیامت کے دن مؤمن اللہ جل شانہ کے قریب ہوگا | ۳۰۰ |
| نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں | ۳۰۰ |
| نماز سے بھی صغیرہ گناہ معاف ہو جاتے ہیں | ۳۰۱ |
| حدیث کی تشریح | ۳۰۲ |
| کھانے پینے کے بعد اللہ کی تعریف کرنے سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتے ہیں | ۳۰۲ |
| اللہ تعالیٰ ہاتھ پھیلاتے ہیں تاکہ لوگ توبہ کریں | ۳۰۳ |
| حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مسلمان ہونے کا واقعہ | ۳۰۳ |
| جب اللہ کسی امت کو ہلاک کرنے کا ارادہ کرتے ہیں تو اسکے نبی کو زندہ رکھتے ہیں | ۳۰۷ |
| اللہ تعالیٰ سے امید رکھنے والے کی فضیلت | ۳۰۸ |
| اللہ تعالیٰ بندے کے گمان کے مطابق معاملہ فرماتے ہیں | ۳۰۹ |
| اللہ کے ساتھ اچھا گمان کی صورت میں موت | ۳۱۰ |
| گناہ پہاڑ کے برابر ہو توبہ سے معاف ہو جاتے ہیں | ۳۱۰ |
| خوف اور امید دونوں کو ایک ساتھ جمع رکھنے کا بیان | ۳۱۲ |
| وزنی اعمال والے جنت میں جائیں گے | ۳۱۳ |
| نیک آدمی کا جنازہ کہتا ہے جلدی پہنچاؤ | ۳۱۴ |
| جنت بہت زیادہ قریب ہے | ۳۱۵ |
| گریہ از خشیت الٰہی اور شوق لقاء باری | ۳۱۶ |
| آپ ﷺ کا حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے قرآن سننا اور آنسو کا جاری ہونا | ۳۱۷ |

| | |
|---|---|
| صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر خشیت الٰہی سے گریہ طاری ہونا | ۳۱۸ |
| اللہ تعالیٰ سے خوف کرنیوالے کی بشارت | ۳۱۸ |
| قیامت کے دن سات قسم کے لوگ عرش کے سایہ کے نیچے ہوں گے | ۳۱۹ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوفِ خدا کی کیفیت | ۳۲۰ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابی بن کعبؓ کو سورت منفکین سنائی | ۳۲۰ |
| ام ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا شیخین رضی اللہ عنہما کو رُلانے کا واقعہ | ۳۲۱ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زندگی میں | ۳۲۲ |
| حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنا جانشین بنایا تھا | ۳۲۲ |
| حضرت مصعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیلئے کفن کا ناکافی ہونا | ۳۲۳ |
| دو قطرے اللہ تعالیٰ کو بہت محبوب ہیں | ۳۲۴ |
| زہد کی فضیلت، دنیا کم حاصل کرنے کی ترغیب اور فقر کی فضیلت | ۳۲۵ |
| دنیا کی مثال زمین کے سبزہ کی طرح ہے | ۳۲۵ |
| کثرت مال آخرت سے بے رغبت کر دیتا ہے | ۳۲۸ |
| مال و دولت کی فراوانی فتنہ کا باعث ہے | ۳۲۹ |
| دنیا اور اس کے فتنے سے بچو | ۳۳۰ |
| میت کے ساتھ تین چیزیں جاتی ہیں اور دو واپس لوٹ آتی ہیں | ۳۳۱ |
| جنت میں غوطہ لگانے کے بعد آدمی دنیا کے مصائب کو بھول جائیگا | ۳۳۲ |
| دنیا کی مثال انگلی میں لگے ہوئے پانی کے مثل ہے | ۳۳۳ |
| دنیا کی مثال مردہ بکری کے بچے سے گھٹیا ہے | ۳۳۳ |
| احد پہاڑ کے برابر بھی سونا ہو تو میں صدقہ کر دوں گا | ۳۳۴ |
| قرض کے مال کو روک کر رکھنا اور بقیہ صدقہ کر دینا | ۳۳۶ |
| دنیا میں اپنے سے کم حیثیت لوگوں کو دیکھنا چاہیے | ۳۳۶ |
| مال و متاع پر خوش رہنے والے پر وعید | ۳۳۷ |
| اصحابِ صفہ کی حالت | ۳۳۸ |
| مؤمن کی دنیوی زندگی ایک قید خانہ ہے | ۳۳۸ |
| دنیا میں مسافروں کی طرح رہو | ۳۳۹ |
| دنیا سے بے رغبتی کرنے والا اللہ کا محبوب بندہ ہے | ۳۴۰ |
| حدیث کی تشریح | ۳۴۰ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھانے کیلئے ردی کھجور بھی میسر نہیں آتی تھی | ۳۴۱ |
| حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی کرامت | ۳۴۲ |

| | |
|---|---|
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ترکہ | ۳۴۲ |
| حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فقر | ۳۴۳ |
| دنیا کی قدر و منزلت | ۳۴۴ |
| دنیا ملعون ہے | ۳۴۵ |
| جائیدادیں بنانے سے دنیا سے رغبت ہونے لگتی ہے | ۳۴۵ |
| دنیاوی زندگی کی مدت بہت قلیل ہے | ۳۴۶ |
| اُمت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فتنہ مال | ۳۴۷ |
| ابن آدم کا حق دنیا میں کیا حق ہے؟ | ۳۴۷ |
| انسان مال سے کتنا استفادہ کرتا ہے؟ | ۳۴۸ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنیوالے فقر کیلئے تیار رہیں | ۳۴۹ |
| حرص کی مثال بھوکے بھیڑیے کی طرح ہے | ۳۵۰ |
| دنیا کی مثال راہ گزر کا چھاؤں میں بیٹھنے کے بقدر ہے | ۳۵۱ |
| فقراء اغنیاء سے پانچ سو سال پہلے جنت میں داخل ہوں گے | ۳۵۲ |
| جنت میں اکثریت فقراء اور جہنم میں عورتوں کی اکثریت | ۳۵۳ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لبید کے شعر کو پسند فرمایا | ۳۵۴ |
| بھوکا رہنے ٗزندگی بسر کرنے ٗکھانے ٗ پینے وغیرہ میں کم چیزوں پر اکتفا کرنے اور | ۳۵۵ |
| مرغوب چیزوں سے کنارہ کش رہنے کی فضیلت کا بیان | ۳۵۵ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر والوں کی حالت | ۳۵۸ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کھانے کا طریقہ | ۳۶۱ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فقر کی ایک اور مثال | ۳۶۱ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے زندگی بھر آٹا چھان کر استعمال نہیں کیا | ۳۶۲ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرامؓ کیساتھ ایک انصاری کے گھر تشریف لے گئے | ۳۶۳ |
| حدیث کی تشریح | ۳۶۴ |
| دنیا ختم ہونیوالی ہے | ۳۶۵ |
| آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا لباس آخرت | ۳۶۷ |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں سب سے پہلے تیر چلانے والے صحابی | ۳۶۷ |
| بقدر ضرورت رزق کی دعا | ۳۶۸ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک معجزہ | ۳۶۹ |
| حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بھوک کی وجہ سے بے ہوش ہو جانا | ۳۷۱ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کے وقت اپنی داع رہن رکھی تھی | ۳۷۳ |

| | |
|---|---|
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انتقال کے وقت ذرہ جو کے بدلے میں رہن رکھی ہوئی تھی | ۳۷۳ |
| اصحاب صفہ کی ناداری | ۳۷۴ |
| اصحاب صفہ کی تعداد | ۳۷۵ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا بچھونا چمڑے اور کھجور کے چھال کا تھا | ۳۷۵ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی عیادت کیلئے تشریف لے جانا | ۳۷۵ |
| سب سے بہتر زمانہ میرا زمانہ ہے | ۳۷۶ |
| اپنے مال کو کہاں خرچ کرے | ۳۷۸ |
| صحت اور ایک دن کی غذا پوری دنیا مل جانے کے برابر ہے | ۳۷۸ |
| کامیابی ایمان کی دولت اور بقدر ضرورت روزی ملنے میں | ۳۷۹ |
| ایمان کی دولت ملنے والے کو خوشخبری | ۳۸۰ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فاقہ | ۳۸۱ |
| بعض صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا فاقہ کی وجہ سے نماز میں گر جانا | ۳۸۱ |
| کھانے کے دوران پیٹ کے تین حصے | ۳۸۲ |
| زاہدانہ زندگی بسر کرنا ایمان کا حصہ ہے | ۳۸۳ |
| عنبر مچھلی ملنے کا واقعہ | ۳۸۳ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آستین کی لمبائی | ۳۸۶ |
| جنگ خندق کے موقع پر حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ضیافت اور آپ کے معجزات | ۳۸۶ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک اور معجزہ | ۳۹۱ |
| قناعت اور سوال سے بچنے اور معیشت میں میانہ روی اختیار کرنے اور بلا ضرورت کے سوال کرنے کی مذمت کا بیان | ۳۹۵ |
| قناعت وعفاف معیشت وانفاق میں اقتصاد اور بلا ضرورت سوال کی مذمت | ۳۹۵ |
| اصل غنی دل کا ہے | ۳۹۶ |
| اشراف نفس سے ممانعت | ۳۹۷ |
| غزوہ ذات الرقاع میں صحابہ کی حالت | ۳۹۹ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا عمرو بن حرام کے استغناء کی تعریف | ۴۰۰ |
| اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہے | ۴۰۲ |
| سوال کرنے میں اصرار نہیں کرنا چاہئے | ۴۰۲ |
| کسی سوال نہ کرنے پر بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیعت لی | ۴۰۳ |
| سوال کرنے والا چہرہ قیامت کے دن گوشت سے خالی ہوگا | ۴۰۴ |
| اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہے | ۴۰۴ |

| | |
|---|---|
| مال کو بڑھانے کے لئے سوال کرنا انگارے جمع کرنے کے مترادف ہے | ۴۰۵ |
| بھیک مانگنے والا اپنا چہرہ نچھیلتا ہے | ۴۰۵ |
| لوگوں کے سامنے فقر ظاہر کرنے کی مذمت | ۴۰۶ |
| سوال نہ کرنے پر جنت کی بشارت | ۴۰۶ |
| سوال کرنا تین شخصوں کیلئے جائز ہے | ۴۰۷ |
| مسکین کی تعریف | ۴۰۸ |
| جو شئے بلا طلب اور بغیر خواہش مل جائے اس کے لینے کا جواز | ۴۰۹ |
| اپنے ہاتھ کی کمائی کھانا سوال سے احتراز اور دوسروں کو دینے کی تاکید | ۴۱۰ |
| لکڑیوں کا گٹھا لے کر فروخت کرنا سوال کرنے سے بہتر ہے | ۴۱۰ |
| دوستوں حکم خداوندی سنو | ۴۱۱ |
| مزدوری کرنا سوال کرنے سے بہتر ہے | ۴۱۱ |
| داؤد علیہ السلام اپنے ہاتھ کی کمائی سے کھاتے تھے | ۴۱۲ |
| حضرت زکریا علیہ السلام بڑھئی کا کام کرتے تھے | ۴۱۲ |
| سب سے بہتر اپنے ہاتھ کی کمائی ہے | ۴۱۳ |
| اللہ جل شانہ پر بھروسہ کرتے ہوئے کرم، سخاوت اور نیک کاموں میں مال خرچ کرنے کی فضیلت کا بیان | ۴۱۳ |
| جو کچھ اللہ کیلئے خرچ کیا جائے اس کا اجر ضرور ملے گا | ۴۱۴ |
| دو آدمی قابل رشک ہیں | ۴۱۵ |
| جہنم سے بچو اگرچہ کھجور کے ٹکڑے ہی سے کیوں نہ ہو | ۴۱۶ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سخاوت | ۴۱۶ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سخاوت عظیم کی مثال | ۴۲۱ |
| اصرار کے ساتھ سوال کرنے والے کو عطیہ دینا | ۴۲۲ |
| میں نہ بخیل ہوں اور نہ جھوٹا اور نہ بزدل | ۴۲۲ |
| اللہ کی رضا کیلئے تواضع کرنیوالے کو عزت میں اضافہ ہوتا ہے | ۴۲۳ |
| صدقہ سے مال میں کمی نہیں آتی | ۴۲۴ |
| آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے گھر والوں کا بکری ذبح کرنا | ۴۲۵ |
| سہل بن تستری رحمۃ اللہ علیہ کا واقعہ | ۴۲۶ |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں مال کو گن گن کر خرچ نہیں کرنا چاہئے | ۴۲۶ |
| بخیل اور صدقہ کرنے والے کی مثال | ۴۲۷ |
| اللہ تعالیٰ حلال مال کا صدقہ قبول کرتے ہیں | ۴۲۸ |
| باغ کی پیداوار صدقہ کرنے والے پر اللہ کا انعام | ۴۲۹ |

| | |
|---|---|
| بخل اور حرص سے روکنے کا بیان | ۴۳۰ |
| ظلم قیامت کے روز اندھیرے کا باعث ہوگا | ۴۳۱ |
| ایثار اور غمخواری کے بیان میں | ۴۳۱ |
| مہمان کی خاطر چراغ بجھا دینے واقعہ | ۴۳ |
| دو آدمیوں کا کھانا تین کیلئے کافی ہو جاتا ہے | ۴۳۴ |
| جس کے پاس ضرورت سے زائد سامان ہو وہ ایثار و ہمدردی کرے | ۴۳۵ |
| ایک صحابی کا آپ کی عطیہ کردہ چادر کا کفن بنانا | ۴۳۵ |
| قبیلہ اشعری والوں کی فضیلت | ۴۳۷ |
| آخرت کے امور میں رغبت کرنے اور متبرک چیزوں کی زیادہ خواہش کرنیکے بیان میں | ۴۳۸ |
| دائیں طرف سے تقسیم کرنا مستحب ہے | ۴۳۸ |
| دوران غسل حضرت ایوب علیہ السلام پر ٹڈیوں کی بارش | ۴۴۰ |
| غنی شاکر کی فضیلت یعنی جو مال جائز طریقے پر حاصل کرلے | ۴۴۱ |
| اور ان مصارف میں صرف کرے جن میں صرف کرنیکا حکم ہے | ۴۴۱ |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں محبوب چیز صدقہ کرنا | ۴۴۲ |
| دو آدمیوں پر حسد کرنا جائز ہے | ۴۴۳ |
| تسبیحات فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی فضیلت | ۴۴۴ |
| موت کو یاد کرنے اور آرزوؤں کو کم کرنے کا بیان | ۴۴۵ |
| صحت میں بیماری اور زندگی میں موت کو یاد کرو | ۴۵۰ |
| ایک نیک عورت کا واقعہ | ۴۵۰ |
| وصیت نامہ لکھ کر اپنے پاس رکھے | ۴۵۱ |
| آدمی کی لمبی آرزو اور موت | ۴۵۲ |
| آدمی حوادث سے بچ سکتا ہے مگر موت سے نہیں | ۴۵۲ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نقشہ بنا کر سمجھایا | ۴۵۳ |
| لمبی امیدوں کے نقصانات | ۴۵۳ |
| سات چیزوں سے پہلے پہلے موت کی تیاری کرلیں | ۴۵۳ |
| حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ تعالیٰ کی نصیحت | ۴۵۴ |
| موت کو کثرت سے یاد کرو | ۴۵۵ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لوگوں کو آخرت یاد دلانا | ۴۵۵ |
| مردوں کا قبروں کی زیارت کرنا مستحب ہے | ۴۵۷ |
| اور زیارت کرنیوالا کیا کہے قبر کی زیارت کیا کرو | ۴۵۷ |

| | |
|---|---|
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم رات کے آخری حصہ میں بھی جنت البقیع تشریف لے جاتے | ۴۵۷ |
| جنت البقیع میں مدفون صحابہ | ۴۵۸ |
| قبرستان میں داخل ہوتے وقت کونسی دعا پڑھنی چاہیے | ۴۵۸ |
| قبرستان میں دعا پڑھتے وقت رخ کہاں ہو | ۴۵۹ |
| کسی تکلیف کے آنے پر موت کی آرزو کرنے کی کراہیت کا بیان | ۴۶۰ |
| اور دین میں فتنہ کے خوف سے موت کی آرزو کرنے کا جواز | ۴۶۰ |
| تکلیف کی بنا پر موت کی آرزو کرنا جائز نہیں | ۴۶۱ |
| مکان کی تعمیر پر خرچ کرنے کا اجر نہیں ملتا | ۴۶۲ |
| ورع اور ترک شبہات | ۴۶۳ |
| حلال اور حرام واضح ہیں | ۴۶۳ |
| آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم صدقہ نہیں کھاتے تھے | ۴۶۵ |
| گناہ اور نیکی کی پہچان | ۴۶۶ |
| گناہ وہ ہے جو دل میں شک پیدا کرے | ۴۶۷ |
| رضاعت میں شک کی بنیاد پر نکاح نہ کرے | ۴۶۸ |
| شک میں ڈالنے والی چیز کو چھوڑ دینا | ۴۶۸ |
| حضرت ابو بکر صدیقؓ نے حرام چیز پیٹ میں جانے کے باعث قے کر دی | ۴۶۹ |
| حضرت عمر نے اپنے بیٹے ابن عمر کا وظیفہ کم مقرر فرمایا | ۴۷۰ |
| فساد زمانہ یا کسی دینی فتنہ میں مبتلا ہونے یا حرام کام | ۴۷۱ |
| یا شبہات میں مبتلا ہونے کے خوف سے عزت نشینی کا انتخاب | ۴۷۱ |
| پرہیزگار بے نیاز مومن اللہ کو محبوب ہے | ۴۷۲ |
| ایمان بچانے کی خاطر پہاڑ کی گھاٹی میں بندگی کرنا | ۴۷۳ |
| فتنہ کے زمانے میں آدمی لوگوں سے الگ تھلگ رہے | ۴۷۴ |
| انبیاء کا بکریاں چرانا | ۴۷۵ |
| جہاد میں نکلنے کے لیے تیار رہنے والا اللہ کو محبوب ہے | ۴۷۷ |
| لوگوں سے میل جول رکھنے کی فضیلت کے بیان میں 'نماز جمعہ' جماعتوں میں' | ۴۷۷ |
| نیکی کے مقامات میں' ذکر مجالس میں لوگوں کے ساتھ حاضر ہونا' | ۴۷۷ |
| بیمار کی عیادت کرنا' جنازوں میں شامل ہونا' محتاجوں کی غم خواری کرنا' | ۴۷۷ |
| جاہل کی رہنمائی کرنا وغیرہ' مصالح کیلئے لوگوں سے ربط و تعلق رکھنا' | ۴۷۷ |
| اس شخص کیلئے جو نیکی کا حکم دینے اور برائی سے روکنے کی قدرت رکھتا ہو' اور لوگوں کو تکلیف پہنچانے سے اپنے نفس کو باز رکھے اور تکلیف پہنچنے پر صبر کرے | ۴۷۷ |

| | |
|---|---|
| گوشہ نشینی افضل ہے یا اختلاط؟ | ۴۷۸ |
| تواضع اور اہل ایمان کے ساتھ نرمی سے پیش آنا | ۴۷۹ |
| ایک دوسرے پر فخر اور زیادتی نہ کرو | ۴۸۱ |
| تواضع اختیار کرنیوالے کا مرتبہ اونچا ہوتا ہے | ۴۸۲ |
| معاف کرنے سے اللہ عزت بڑھاتے ہیں | ۴۸۲ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بچوں کو سلام کرنا | ۴۸۲ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تواضع کی مثال | ۴۸۳ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم گھر والوں کے کام میں مدد فرماتے تھے | ۴۸۳ |
| آپ خطبہ کے دوران دین کی باتیں سکھائیں | ۴۸۴ |
| لقمہ گر جائے تو صاف کر کے کھالینا چاہئے | ۴۸۵ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی بکریاں چرائی ہیں | ۴۸۶ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم معمولی دعوت بھی قبول فرمالیتے تھے | ۴۸۶ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی "عضباء" کا واقعہ | ۴۸۷ |
| تکبر اور خود پسندی کی حرمت | ۴۸۸ |
| تکبر کی مذمت | ۴۸۸ |
| تکبر والا آدمی جنت میں داخل نہیں ہوگا | ۴۹۱ |
| بائیں ہاتھ سے کھانا کھانے والے کی مذمت | ۴۹۳ |
| کون کون سے لوگ جہنم میں جائیں گے | ۴۹۳ |
| جنت اور جہنم کا مکالمہ | ۴۹۴ |
| اپنی چادر ٹخنے سے نیچے لٹکانے پر وعید | ۴۹۴ |
| تین آدمیوں سے اللہ قیامت کے دن نظر رحمت نہ فرمائیں گے | ۴۹۵ |
| تکبر اللہ تعالیٰ کیساتھ مقابلہ ہے | ۴۹۶ |
| تکبر کرنے والے کا عبرتناک انجام | ۴۹۶ |
| تکبر کرنے والے شخص کا انجام | ۴۹۷ |
| حسن اخلاق | ۴۹۷ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ اچھے اخلاق کے مالک تھے | ۴۹۸ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمدہ اخلاق کا بیان | ۴۹۹ |
| محرم کیلئے شکار کا ہدیہ لینا جائز نہیں | ۴۹۹ |
| آپؐ نے فرمایا نیکی اچھا اخلاق ہے | ۵۰۰ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم فحش گو نہیں تھے | ۵۰۱ |

| | |
|---|---|
| حسن اخلاق میزان عمل پر بہت بھاری ہوگا | ۵۰۲ |
| اللہ کا ڈر اور اچھے اخلاق | ۵۰۲ |
| اچھے اخلاق کامل ایمان والے ہیں | ۵۰۳ |
| اچھے اخلاق والوں کیلئے خوشخبری | ۵۰۴ |
| حلم، بردباری اور نرمی کا بیان | ۵۰۵ |
| معاف کرنے والوں کے فضائل | ۵۰۵ |
| دو عادتیں اللہ تعالیٰ کو پسند ہیں | ۵۰۷ |
| اللہ تعالیٰ نرمی کو پسند فرماتے ہیں | ۵۰۹ |
| اللہ تعالیٰ کا نرمی اختیار کرنے والوں کے ساتھ معاملہ | ۵۰۹ |
| نرمی نہ ہونے سے کام میں عیب پیدا ہوتا ہے | ۵۱۰ |
| دیہاتی کا مسجد میں پیشاب کرنے کے ساتھ معاملہ | ۵۱۰ |
| خوشخبری دو، نفرتیں نہ پھیلاؤ | ۵۱۱ |
| نرمی سے محروم ہونیوالا ہر بھلائی سے محروم ہوتا ہے | ۵۱۲ |
| آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نصیحت کہ غصہ نہ ہوا کرو | ۵۱۲ |
| اپنے ذبیحوں کو ذبح کے وقت راحت پہنچانا | ۵۱۲ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم آسان کام کو اختیار فرماتے تھے | ۵۱۳ |
| نرمی کرنے والوں کیلئے خوشخبری | ۵۱۳ |
| عفو و درگزر اور جاہلوں سے اعراض | ۵۱۵ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا طائف کے سفر میں تکلیف برداشت کرنا | ۵۱۷ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاد کے علاوہ کسی کو نہیں مارا | ۵۱۹ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اعلیٰ اخلاق اور صبر و تحمل | ۵۲۰ |
| اذیت اور تکلیف برداشت کرنے کے بیان میں | ۵۲۲ |
| قطع رحمی پر صبر کرنا | ۵۲۲ |
| احکام شرعیہ کی بے حرمتی پر ناراض ہونا اور دین کی حمایت کرنا | ۵۲۳ |
| امام کو نماز میں مقتدیوں کی رعایت کرنی چاہئے | ۵۲۴ |
| چند مستنبط مسائل | ۵۲۵ |
| اللہ کی صفت خلق کی مشابہت کرنے والوں پر قیامت کے دن عذاب | ۵۲۵ |
| حدود اللہ ساقط کرنے کے لیے سفارش کرنا گناہ ہے | ۵۲۶ |
| قبلہ کی طرف تھوکنا منع ہے | ۵۲۷ |

| | |
|---|---|
| حاکموں کو اپنی رعایا کے ساتھ نرمی کرنے اور ان کی خیر خواہی کرنے اور ان پر شفقت کرنے کا حکم اور ان پر سختی کرنے اور ان کے مصالح کو نظر انداز کرنے اور ان کی ضرورتوں سے غفلت برتنے کی ممانعت کا بیان | ۵۲۸ |
| ہر شخص اپنے ماتحت افراد کا مسئول ہے | ۵۲۹ |
| اپنی رعایا کے ساتھ دھوکہ کرنے والے پر جنت حرام ہے | ۵۳۰ |
| حاکم جو معاملہ اپنی رعایا کے ساتھ کرے گا اسی کے ساتھ اللہ وہی معاملہ کرے گا | ۵۳۱ |
| قیامت کے نگرانوں سے سوال کیا جائے گا | ۵۳۲ |
| بدترین حاکم رعایا پر ظلم کرنے والے ہیں | ۵۳۳ |
| حاکم کو رعایا کے حالات سے واقف ہونا ضروری ہے | ۵۳۳ |
| والی عادل | ۵۳۴ |
| عرش کے سایہ میں جگہ پانے والے سات خوش قسمت آدمی | ۵۳۵ |
| عادل حکمرانوں کیلئے خوشخبری | ۵۳۵ |
| اچھے اور برے حاکم کی پہچان | ۵۳۶ |
| تین آدمیوں کیلئے جنت کی خوشخبری | ۵۳۷ |
| جائز کاموں میں حکمرانوں کی اطاعت کے واجب ہونے | ۵۳۸ |
| اور ناجائز کاموں میں ان کی اطاعت حرام ہونے کا بیان | ۵۳۸ |
| معصیت کے کاموں میں حاکم کی اطاعت کا حکم | ۵۳۹ |
| اپنی طاقت کے بقدر حاکم کی اطاعت ضروری ہے | ۵۳۹ |
| جو حاکم کی اطاعت نہ کرے اس کی موت جاہلیت کی ہوگی | ۵۴۰ |
| حاکم غلام کی بھی اطاعت ضروری ہے | ۵۴۱ |
| ہر حال میں حاکم کی اطاعت کی جائے | ۵۴۱ |
| آخری زمانہ فتنہ اور آزمائش کا ہوگا | ۵۴۲ |
| حاکم تمہارے حقوق پورا نہ کریں پھر بھی ان کی اطاعت کرو | ۵۴۳ |
| حاکم کے حق اداء کرو اپنا حق اللہ تعالیٰ سے مانگتے رہو | ۵۴۴ |
| امیر کی اطاعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت ہے | ۵۴۵ |
| حاکم کی ناپسندیدہ بات کی وجہ سے اطاعت ترک نہ کرے بلکہ صبر کرے | ۵۴۶ |
| جس نے نیک دل حاکم کی توہین کی تو گویا اس نے اللہ کی توہین کی | ۵۴۶ |
| طلب امارت کی ممانعت اور عدم تعیین اور عدم حاجت کی صورت میں امارت سے گریز | ۵۴۷ |
| امارت قیامت کے روز باعث ندامت ہوگی | ۵۴۹ |
| امارت کے حرص کرنے والے کی پیشین گوئی | ۵۵۰ |
| امیر قاضی اور دیگر حکام کو نیک وزیر مقرر کرنے کی ترغیب | ۵۵۰ |

| | |
|---|---|
| اور برے ہم نشینوں سے ڈرانے اور ان کی باتوں کو قبول نہ کرنے کا بیان | ۵۵۰ |
| ہر حاکم کے دو دوست ہوتے ہیں | ۵۵۱ |
| حاکم کو اچھا مشیر مل جانا سعادت ہے | ۵۵۲ |
| امارت، قضا اور دیگر مناصب ان کے حریص طلب گاروں کو | ۵۵۳ |
| دینے کی ممانعت..... عہدہ کے حریص کو عہدہ نہ دیا جائے | ۵۵۳ |
| حیا اور اسکی فضیلت اور حیا اختیار کرنے کی ترغیب کا بیان... حیاء ایمان کا حصہ ہے | ۵۵۴ |
| حیاء ساری کی ساری خیر ہے | ۵۵۴ |
| ایمان کی ستر سے زائد شاخیں ہیں | ۵۵۵ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیاء کی کیفیت | ۵۵۶ |
| میاں بیوی کا راز افشاء کرنا بری بات ہے | ۵۵۷ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے راز کو مخفی رکھنا | ۵۵۷ |
| حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے راز چھپانا | ۵۵۹ |
| حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا آپ کے راز مخفی رکھنا | ۵۶۰ |
| حضرت انسؓ نے بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے راز کو چھپا کر رکھا | ۵۶۱ |
| راوی حدیث حضرت ثابت رحمۃ اللہ علیہ کے مختصر حالات | ۵۶۲ |
| عہد نبھانے اور وعدہ کے پورا کرنے کا بیان | ۵۶۲ |
| عہد کی تین قسمیں ہیں | ۵۶۳ |
| شان نزول | ۵۶۴ |
| منافق کی تین علامات | ۵۶۴ |
| جس میں چار چیزیں ہوں وہ خالص منافق ہوگا | ۵۶۵ |
| حضرت ابو بکر صدیقؓ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد کو پورا کیا | ۵۶۶ |
| عادات حسنہ کی حفاظت | ۵۶۷ |
| قیام الیل کی عادت بنا کر چھوڑ دینا درست نہیں | ۵۶۸ |
| اچھا کلام اور خندہ پیشانی سے ملاقات کا استحباب | ۵۶۹ |
| کسی نیکی کو حقیر نہیں سمجھنا چاہئے | ۵۷۰ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اہم بات کو تین مرتبہ دُہرانا | ۵۷۰ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی گفتگو بالکل صاف اور واضح ہوتی تھی | ۵۷۱ |
| ہم نشیں کی ایسی بات جو ناجائز نہ ہو توجہ سے سننا | ۵۷۲ |
| اور عالم یا واعظ کا حاضرین مجلس کو خاموش کرانا | ۵۷۲ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حجۃ الوداع پر خطاب | ۵۷۲ |

| | |
|---|---|
| وعظ ونصیحت میں اعتدال رکھنے کا بیان | ۵۷۳ |
| اتنا وعظ نہ کیا جائے جس سے لوگ اکتا جائیں | ۵۷۳ |
| فقیہ کی علامت | ۵۷۴ |
| نماز میں ابتداءبات کرنا جائز تھا بعد میں منسوخ ہو گیا | ۵۷۵ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک مؤثر وعظ | ۵۷۶ |
| وقار اور سکون کا بیان | ۵۷۷ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا تبسم | ۵۷۷ |
| نماز، علم اور اس قسم کی دیگر عبادات کی طرف سکینت | ۵۷۸ |
| اور وقار کے ساتھ آنا مستحب ہے | ۵۷۸ |
| نماز میں دوڑ کر آنے کی ممانعت | ۵۷۸ |
| سفر میں سواریوں کو دوڑانے کی ممانعت | ۵۷۹ |
| مہمان کے احترام کے بارے میں | ۵۸۰ |
| مہمانوں کا اکرام ایمان کا تقاضا ہے | ۵۸۱ |
| ایک دن ایک رات کی مہمانی مہمان کا حق ہے | ۵۸۲ |
| نیک کاموں پر بشارت اور مبارکباد دینے کے استحباب کا بیان | ۵۸۳ |
| شریعت کی پابندی کرنے والوں کو بشارت دو | ۵۸۳ |
| حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو جنت کی خوشخبری | ۵۸۵ |
| بئر اریس کا واقعہ | ۵۸۶ |
| کلمہ توحید کی گواہی دینے والوں کو جنت کی بشارت | ۵۸۹ |
| حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی موت کے وقت کا واقعہ | ۵۹۱ |
| ساتھی کو رخصت کرنا اور سفر وغیرہ کی جدائی کے وقت اس کیلئے دعا کرنا | ۵۹۳ |
| اور اس سے دعا کی درخواست کرنا اور اس کا استحباب | ۵۹۳ |
| کتاب اللہ اور اہل بیت کے حقوق | ۵۹۴ |
| جتنا دین سیکھا ہے اتنا دوسرے کو بھی سکھاؤ | ۵۹۵ |
| سفر میں جانے والوں کو دعا کی درخواست کرنا | ۵۹۶ |
| رخصت کرتے وقت کی دعاء | ۵۹۷ |
| لشکر روانہ کرتے وقت کی دعاء | ۵۹۷ |
| سفر کا زادِ راہ تقویٰ ہے | ۵۹۸ |
| استخارہ کرتے اور باہمی مشورہ کرنے کا بیان | ۵۹۹ |
| استخارہ کی اہمیت | ۶۰۰ |

| | |
|---|---|
| نماز عید، مریض کی عیادت، حج، جہاد اور جنازہ وغیرہ کیلئے ایک راستے سے جانے اور دوسرے راستے سے واپس آنے (تاکہ مواضع عبادت بکثرت ہو جائیں) کا استحباب | ۲۰۱ |
| عید کے دن آتے جاتے راستہ تبدیل کرنا | ۲۰۲ |
| نیک کاموں میں دائیں ہاتھ کو مقدم رکھنے کا استحباب | ۲۰۲ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم تمام اچھے کاموں کو دائیں طرف سے شروع کرنا پسند فرماتے | ۲۰۳ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم استنجاء جیسے کاموں کو بائیں ہاتھ سے کرتے | ۲۰۳ |
| میت کے غسل میں بھی داہنے ہاتھ کو مقدم رکھے | ۲۰۴ |
| جوتا دائیں پاؤں میں پہلے پہنیں | ۲۰۴ |
| کھانا پینا دائیں ہاتھ سے ہونا چاہیے | ۲۰۵ |
| لباس کو پہنتے وقت دائیں طرف سے ابتداء کرے | ۲۰۵ |
| سر کے بال کٹواتے وقت دائیں طرف سے شروع کرے | ۲۰۶ |
| شروع میں بسم اللہ پڑھے اور آخر میں الحمد للہ پڑھے | ۲۰۷ |
| اللہ کا نام لے کر کھاؤ | ۲۰۷ |
| بعد میں بسم اللہ پڑھنے سے سنت ادا ہوگی یا نہیں؟ | ۲۰۷ |
| بسم اللہ پڑھنے سے شیطان گھر میں داخل نہیں ہو سکتا | ۲۰۸ |
| جو کھانا بسم اللہ کے بغیر کھایا جائے اس میں شیطان شریک ہوتا ہے | ۲۰۹ |
| کھانے کے درمیان میں بسم اللہ پڑھنے سے شیطان کا کھایا ہوا الٹی کر دیتا ہے | ۲۱۰ |
| بسم اللہ پڑھنے کے بغیر کھانا کھانے میں برکت نہیں ہوتی | ۲۱۰ |
| دستر خوان کو اٹھاتے وقت کی دُعا | ۲۱۱ |
| کھانے کے بعد اس دعا کو پڑھنے کی فضیلت | ۲۱۲ |
| کھانے میں عیب نہ نکالنا اور اس کی تعریف کرنا مستحب ہے | ۲۱۲ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھانے میں عیب نہیں نکالتے تھے | ۲۱۲ |
| بہترین سالن سرکہ ہے | ۲۱۳ |
| روزہ دار کے سامنے جب کھانا آئے اور وہ روزہ توڑنا نہ چاہے تو وہ کیا کہے؟ | ۲۲۱۳ |
| دعوت قبول کرنا سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے | ۲۱۳ |
| جس شخص کو کھانے کی دعوت دی جائے اور کوئی اور اس کیساتھ لگ جائے | ۲۱۴ |
| تو وہ میزبان کو کیا کہے اگر دعوت میں کوئی بغیر بلائے ساتھ ہو جائے | ۲۱۴ |
| اپنے سامنے کھانا اور اس شخص کو وعظ و تادیب جو آداب طعام کی رعایت ملحوظ نہ رکھے | ۲۱۵ |

| | |
|---|---|
| کھانے اپنے سامنے سے کھانا سنت ہے | ۶۱۵ |
| بائیں ہاتھ سے کھانے والے کی بد دعا | ۶۱۶ |
| دائیں ہاتھ سے کھانا واجب نہیں تو آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے کیوں بد دعا دی؟ | ۶۱۶ |
| رفقائے طعام کی اجازت کے بغیر دو کھجوریں یا اسی طرح کی دو چیزیں ملا کر کھانے کی ممانعت | ۶۱۶ |
| ایک ساتھ دو کھجوریں کھانے کی ممانعت | ۶۱۶ |
| جو شخص کھانا کھائے اور سیر نہ ہو تو وہ کیا کہے اور کیا کرے؟ | ۶۱۷ |
| ایک ساتھ کھانا کھانے سے آدمی سیر ہو جاتا ہے | ۶۱۷ |
| برتن کے کنارے سے کھانے کا حکم اور اس کے درمیان سے کھانے کی ممانعت | ۶۱۹ |
| برکت کھانے کے درمیان نازل ہوتی ہے | ۶۱۹ |
| ٹیک لگا کر کھانے کی کراہت | ۶۱۹ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی ٹیک لگا کر کھانا تناول نہیں فرمایا | ۶۱۹ |
| دوزانو بیٹھ کر کھانا | ۶۲۰ |
| تین انگلیوں سے کھانے کا استحباب' انگلیاں چاٹنے کا استحباب اور انہیں بغیر چاٹے صاف کرنیکی کراہت' پیالہ کو چاٹنے کا استحباب' گرے ہوئے لقمے کو اٹھا کر کھا لینے کا استحباب اور انگلیوں کو چاٹنے کے بعد انہیں کلائی اور تلووں وغیرہ سے صاف کرنے کا استحباب | ۶۲۱ |
| کھانے کے بعد انگلیوں کو چاٹنا سنت ہے | ۶۲۱ |
| تین انگلیوں سے کھانا | ۶۲۲ |
| انگلیوں کو چاٹنے کے فائدے | ۶۲۲ |
| لقمہ گر جائے تو صاف کر کے کھا لینا سنت ہے | ۶۲۳ |
| کھانے کے بعد برتن کو انگلیوں سے چاٹ لے | ۶۲۳ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک پیالہ تھا جس کا نام غراء تھا | ۶۲۴ |
| گرا ہوا لقمہ شیطان کے لیے نہ چھوڑے | ۶۲۵ |
| آگ میں پکی ہوئی چیز سے کیا وضو ٹوٹ جاتا ہے | ۶۲۶ |
| کھانے سے فارغ ہو کر ہاتھ ملنا چاہیے یا دھونا؟ | ۶۲۶ |
| کھانے پر ہاتھوں کی کثرت کا بیان... کھانے میں برکت | ۶۲۷ |
| پانی پینے کے آداب' برتن سے باہر تین مرتبہ سانس لینے کا استحباب پہلے آدمی | ۶۲۷ |
| کے لینے کے بعد برتن کو دائیں طرف سے حاضرین کو دینا پانی تین سانس میں پینا چاہیے | ۶۲۷ |
| ایک سانس میں پینے کی ممانعت | ۶۲۸ |

| | |
|---|---|
| پانی پیتے وقت برتن میں سانس لینا منع ہے | ۲۲۸ |
| یعنی برتن میں سانس لینے سے منع فرمایا | ۲۲۹ |
| تقسیم کرتے وقت دائیں جانب والے کو مقدم رکھنا چاہیے | ۲۲۹ |
| ضرورت کے موقع پر بائیں جانب والے سے اجازت لے لے | ۲۳۰ |
| مشکیزہ سے منہ لگا کر پانی پینے کی کراہت یہ کراہت تنزیہی ہے تحریمی نہیں ہے | ۲۳۱ |
| ضرورت کے موقع پر منہ لگا کر پینے کی اجازت | ۲۳۲ |
| پیتے وقت پانی میں پھونک مارنے کی ممانعت | ۲۳۲ |
| کھڑے ہو کر پانی پینے کا جواز لیکن افضل یہی کہ بیٹھ کر پانی پیا جائے | ۲۳۳ |
| ماءِ زم زم کھڑے ہو کر پینے کی اجازت | ۲۳۴ |
| ضرورت کے موقع پر کھڑے ہو کر پینا جائز ہے | ۲۳۴ |
| ہلکی پھلکی چیز کھڑے ہو کر کھانے کی اجازت ہے | ۲۳۴ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا بیٹھ کر پینا | ۲۳۵ |
| کھڑے ہو کر پینے کی ممانعت | ۲۳۵ |
| کھڑے ہو کر پینے کی مذمت | ۲۳۶ |
| پلانے والے کیلئے سب سے آخر میں پینے کا استحباب | ۲۳۶ |
| تمام پاک برتنوں سے سوائے سونے اور چاندی کے برتنوں کے پینا جائز ہے 'نہر وغیرہ سے بغیر برتن اور بغیر ہاتھ کے منہ لگا کر پینا جائز ہے 'چاندی سونے کے برتنوں کا استعمال | ۲۳۷ |
| کھانے پینے میں طہارت میں اور ہر کام میں حرام ہے | ۲۳۷ |
| پیتل کے برتن کا استعمال | ۲۳۸ |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ٹھنڈا پانی پسند تھا | ۲۳۹ |
| سونے چاندی کے برتنوں میں کھانے پینے کی ممانعت | ۲۳۹ |
| چاندی کے برتن میں پینے پر وعید | ۲۴۰ |




# باب في الدلالة عَلَى خير والدعاء إلَى هدى أوْ ضلالة

## نیکی کی طرف رہنمائی کرنااور ہدایت یا گمراہی کی طرف بلانا

قَالَ اللّٰہُ تَعَالَی : ﴿ وَادْعُ إلَى رَبِّكَ ﴾ [ القصص : ۸۷ ] .

ترجمہ:" ارشاد خداوندی ہے:"اور اپنے پروردگار کی طرف بلاتے رہو۔"

تفسیر:اس آیت کریمہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رب کی توحید اور معرفت وعبادت کی طرف لوگوں کو بلاتے رہیں۔ (تفسیر ابن کثیر ۳/ ۴۱۴)

بعض مفسرین فرماتے ہیں کہ اس کے اندر اس بات کی طرف بھی اشارہ ہے کہ کوئی آپ کی بات سنے یا نہ سنے آپ کے ذمہ دعوت ہے، آپ دعوت دیتے رہیے۔

وَقَالَ اللّٰہُ تَعَالَی : ﴿ ادْعُ إلَى سَبِيلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ﴾ [ النحل : ۱۲۵ ] .

ترجمہ:اور فرمایا"اے پیغمبر!لوگوں کو دانش اور نیک نصیحت سے اپنے پروردگار کے راستہ کی طرف بلاؤ۔"

تفسیر:"اُدْعُ اِلٰی سَبِیْلِ رَبِّكَ " اُدْعُ کے معنی بلانے کے ہیں جو انبیاء علیہ السلام کا پہلا فرض منصبی ہوتا تھا پھر ختم نبوت کی وجہ سے پوری اُمت محمدیہ پر دعوت الی اللہ کو فرض کر دیا گیا۔(معارف القرآن ۵/ ۴۰۷)

بالحکمۃ: حکمت کے لغت میں متعدد معنی میں استعمال ہوتا ہے مگر علامہ آلوسی نے حکمت کی تفسیر یہ کی ہے:

اِنَّھَا الْکَلَامُ الصَّوَابُ الْوَاقِعُ مِنَ النَّفْسِ اَجْمَلَ مَوْقِعٍo (روح المعانی)

ترجمہ:"یعنی حکمت اس درست کلام کا نام ہے جو انسان کے دل میں اُتر جائے۔"

بعض مفسرین نے حکمۃ سے قرآن، بعض نے فقہ اور بعض نے نبوت مراد لی ہے۔(زاد المسیر ۴/ ۷۰۳)

اَلْمَوْعِظَۃُ: وعظ کے لغوی معنی یہ ہیں کہ کسی خیر خواہی کی بات کو اس طرح کہا جائے کہ اس سے مخاطب کا دل قبولیت کیلئے نرم ہو جائے۔اس کیساتھ قبول کرنیکے ثواب وفوائد اور نہ کرنے کے عذاب ومفاسد ذکر کیے جائیں۔(روح المعانی)

وَقَالَ اللّٰہُ تَعَالَی : ﴿ وَتَعَاوَنُوا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوَى ﴾ [ المائدة :۲ ] .

ترجمہ:اور فرمایا"(اور دیکھو) نیکی اور پرہیزگاری کے کاموں میں ایک دوسرے کی مدد کیا کرو۔"

تفسیر: اَلْبِرِّ اور تقویٰ کے اہل لغات نے متعدد معنی بیان کیے ہیں۔یہاں پر فعل الخیرات یعنی نیک عمل مراد ہے۔ تقویٰ ترک المنکرات کہ ایک دوسرے کے نیک اعمال اور برائیوں کے ترک کروانے میں تعاون کیا جائے۔اسی کو حدیث شریف میں الدال علی الخیر کفاعلہ فرمایا ہے۔

بعض حضرات نے یہ فرق بیان کیا ہے کہ تقوی کے ذریعہ سے آدمی اللہ کو راضی کرتا ہے اور بر کے ذریعہ لوگوں کو خوش کرتا ہے۔(زادالمسیر ۲/۲۳۵)

وَقَالَ تَعَالَى:﴿ وَلْتَكُنْ مِنْكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ ﴾[آل عمران :١٠٤].

ترجمہ:اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا:"اور تم میں ایک جماعت ایسی ہونی چاہیے جو لوگوں کو نیکی کی طرف بلائے۔"

تفسیر:اس آیت شریفہ میں پوری اُمت پر امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ عائد کیا گیا ہے اور دوسری اُمتوں پر اس کی فضیلت کا سبب ہی اس خاص کام کو بتایا گیا ہے۔

**يدعون الى الخير ... الاية**

علامہ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:امر بالمعروف نہی عن المنکر یہ تو ہر فرد پر ضروری ہے مگر ایک جماعت پر جس کا یہی وظیفہ ہو جیسے کہ دوسری روایت سے ثابت ہے کہ جو برائی دیکھے اسے ہاتھ سے روکے ورنہ زبان سے ورنہ دل میں تو برا جانے' **وفی روایة هذا اضعف الایمان**۔ اگر یہ کیفیت نہیں ہے تو ذرہ برابر بھی ایمان نہیں۔ پھر اس دعوت الی الخیر میں بھی دو درجے ہیں۔

۱- غیر مسلمانوں کو خیر یعنی اسلام کی طرف دعوت دینا۔ مسلمانوں کا ہر فرد عموماً اور یہ جماعت خصوصاً دنیا کی تمام قوموں کو اسلام کی طرف دعوت دے' زبان سے بھی اور عمل سے بھی۔

۲- دوسرا درجہ خود مسلمانوں کو دعوت خیر کی تبلیغ کرے اور فریضہ دعوت الی الخیر کو انجام دے۔(معارف القرآن ۲/۱۴۱،۱۴۰)

صحابہ دعوت الی الخیر اور امر بالمعروف نہی عن المنکر کے عظیم مقصد کو لے کر اُٹھے اور قلیل عرصہ میں دنیا پر چھاگئے۔ روم و ایران کی عظیم سلطنتیں روند ڈالیں اور دنیا کو اخلاق و پاکیزگی کا درس دیا۔(معارف القرآن ۲/۱۴۲)

## نیکی کا بتانے والا بھی عمل کرنے والے کے ثواب میں شریک ہے

وعن أبي مسعود عُقبةَ بن عمرو الأنصاري البدري رضي الله عنه، قَالَ : قَالَ رسولُ الله صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :( مَنْ دَلَّ عَلَى خَيْرٍ فَلَهُ مِثْلُ أجْرِ فَاعِلِهِ ) رواه مسلم

ترجمہ۔"حضرت ابو مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا جو شخص کسی نیکی کی طرف رہنمائی کرتا ہے اس پر عمل کرنے والے کے برابر اسے ثواب ملتا ہے"۔

## شان ورود

جس طرح قرآن کی آیات کا شان نزول ہوتا ہے تو اس طرح بعض احادیث کا بھی شان ورود ہوگا کہ خاص موقعہ پر ارشاد فرمایا تو اسی طرح اس حدیث کا بھی شان ورود ہے۔ ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب سفر کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے سواری مانگی اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے پاس تو سواری نہیں ہے۔ ایک شخص نے کہا میں ایسا آدمی بتاتا ہوں جو اسے سواری مہیا کردے گا اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیث بالا ارشاد فرمائی:(رواہ مسلم شریف)

اس حدیث میں حق تعالیٰ شانہ کی طرف سے زبردست انعام اور عطاء کا بیان ہے کہ آدمی خود اتنا کام نہیں کرسکتا، دوسرے کو ترغیب دے کر اس عمل کے لیے آمادہ کردے۔ مثلاً نادار ہونے کی وجہ سے یا کسی اور وجہ سے مال کثرت سے خرچ نہیں کرسکتا۔ دوسروں کو ترغیب دے کر خرچ کرائے تو یہ ترغیب دینے والا خرچ کرنے والوں کے ساتھ خود بھی ثواب میں شریک ہو جائے گا۔ ایک شخص خود روزہ نہیں رکھ سکتا، حج نہیں کرسکتا، جہاد نہیں کرسکتا۔ غرض یہ کہ کسی بھی نیک کام کے لیے دوسرے کو آمادہ اور ترغیب دے دے تو کرنے والے کی طرح ترغیب دینے والے کو بھی اجر و ثواب ملے گا۔

وعن أبي هريرة رضي الله عنه: أنَّ رَسُول الله صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ: ((مَنْ دَعَا إِلَى هُدًى، كَانَ لَهُ مِنَ الأَجْرِ مِثْلُ أُجُور مَنْ تَبعَه، لاَ يَنْقُصُ ذلِكَ مِنْ أُجُورِهِمْ شَيئاً، وَمَنْ دَعَا إِلَى ضَلاَلَةٍ، كَانَ عَلَيهِ مِنَ الإثْمِ مِثْلُ آثَام مَنْ تَبعَهُ، لاَ يَنْقُصُ ذلِكَ مِنْ آثَامِهِمْ شَيئاً)) رواه مسلم.

ترجمہ۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص ہدایت کی طرف بلاتا ہے تو اس کو ان لوگوں کے ثواب کے برابر حصہ ملتا ہے جو اس کی اتباع کرتا ہے ان کے ثواب سے بھی کچھ کمی نہیں ہوگی اور جو شخص گمراہی کی طرف دعوت دیتا ہے اس پر ان لوگوں کے گناہوں کے برابر گناہ ملتا ہے جو اس پر عمل کرتے ہیں لیکن انکے گناہوں سے کچھ کمی نہیں ہوگی"۔(رواہ مسلم)

حدیث کی تشریح: "ھدیٰ" سے مراد سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی اس خیر کی طرف دعوت دے جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہو تو اس شخص کو اس کا ثواب بھی ملے گا۔ اسی طرح قرآن میں آتا ہے: "هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلاَّ الْاِحْسَانُ" اسی طرح کوئی کسی کے گناہ کے آنے کے لیے ذریعہ اور سبب بن جائے تو اس کو اس کے کرنے والے کا بھی گناہ ملے گا جیسے کہ ایک اثر میں آتا ہے۔

"اَلدَّالُ عَلَى الشَّرِّ كَفَاعِلِهٖ" (ابن ماجہ:۱۹) شر کی طرف دعوت دینے والا کرنے والے کی طرح ہے۔ اسی طرح قرآن مجید میں ارشاد خداوندی ہے:"جَزٰٓؤُا سَیِّئَةٍ سَیِّئَةٌ مِّثْلُهَا" (الشوریٰ)

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک معجزہ

وعن أبي العباس سهل بن سعد الساعدي رضي الله عنه: أنَّ رَسُول الله صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ يوم خيبر: ((لأُعْطِيَنَّ الرَّايَةَ غَداً رجلاً يَفْتَحُ الله عَلَى يَدَيهِ، يُحبُّ اللهَ وَرَسولَهُ، ويُحِبُّهُ اللهُ وَرَسُولُهُ))، فَبَاتَ النَّاسُ يَدُوكُونَ لَيْلَتَهُمْ أيُّهُم يُعْطَاهَا. فَلَمَّا أصْبَحَ النَّاسُ غَدَوْا عَلَى رسول الله صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّهُمْ يَرْجُو أنْ يُعْطَاهَا. فَقَالَ: ((أيْنَ عَلِيُّ ابنُ أبي طالب؟)) فقيلَ: يَا رسولَ الله، هُوَ يَشْتَكِي عَيْنَيهِ. قَالَ: ((فَأَرْسِلُوا إلَيْهِ)) فَأُتِيَ بِهِ فَبَصَقَ رسولُ الله صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ في عَيْنَيْهِ، وَدَعَا لَهُ فَبَرِىءَ حَتَّى كَأنْ لَمْ يَكُنْ بِهِ وَجَعٌ، فأعْطَاهُ الرَّايَةَ. فَقَالَ عَلِيٌّ رضي الله عنه: يَا رَسُول الله، أُقَاتِلُهُمْ حَتَّى

يَكُونُوا مِثْلَنَا ؟ فَقَالَ : (( انْفُذْ عَلَى رِسْلِكَ حَتَّى تَنْزِلَ بِسَاحَتِهِمْ ، ثُمَّ ادْعُهُمْ إِلَى الإِسْلاَمِ ، وَأَخْبِرْهُمْ بِمَا يَجِبُ عَلَيْهِمْ مِنْ حَقِّ اللهِ تَعَالَى فِيهِ ، فَوَاللهِ لأَنْ يَهْدِيَ اللهُ بِكَ رَجُلاً وَاحِداً خَيْرٌ لَكَ مِنْ حُمْرِ النَّعَمِ )) مُتَّفَقٌ عَلَيهِ .

قَوله : يَدُوكُونَ : أي يَخُوضُونَ وَيَتَحَدَّثُونَ . وقوله : (( رِسْلِكَ )) بكسر الراءِ وبفتحها لغتان ، والكسر أفصح .

ترجمہ: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے موقع پر فرمایا کہ کل میں یہ جھنڈا ایسے شخص کو دوں گا جس کے ہاتھوں اللہ تعالیٰ فتح نصیب فرمائیں گے۔ وہ اللہ اور اس کے رسول کو محبوب رکھتا ہے اور اللہ اور اس کے رسول اسے محبوب رکھتے ہیں' وہ رات لوگوں نے اس اضطراب میں گذاری کہ دیکھئے جھنڈا کسے دیا جائے گا۔ جب صبح ہوئی تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے' ہر ایک آرزو رکھتا تھا کہ جھنڈا اسے مل جائے۔ رسول اللہ صلی للہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ علی بن ابی طالبؓ کہاں ہے؟ بتایا گیا یا رسول اللہ ان کی انکھ میں تکلیف ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ انہیں بلانے بھیجو' انہیں لایا گیا' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی آنکھوں میں لعاب دہن ڈالا' اور ان کے لئے دعا فرمائی' وہ صحیح ہو گئے جیسے انہیں کوئی تکلیف نہ تھی' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں جھنڈا اعطا فرمادیا' حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں' ان سے برسر پیکار رہوں گا' یہاں تک کہ وہ ہماری طرح (مسلمان) ہو جائیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم سیدھے چلے جاؤ یہاں تک کہ میدان جنگ میں پہنچ جاؤ پھر انہیں دعوت اسلام دو اور انہیں بتاؤ کہ ان پر اسلام میں اللہ کے کیا حقوق لازم ہوتے ہیں۔ اللہ کی قسم اگر اللہ تیرے سبب سے کسی ایک آدمی کو ہدایت دیدے تو تیرے لئے سرخ اونٹوں سے بہتر ہے۔ (متفق علیہ)

حدیث کی تشریح: غزوہ خیبر کے موقعہ پر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آشوب چشم تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بلوایا' انہیں اپنی گود میں لٹایا اور اپنی ہتھیلی مبارک پر لعاب دہن لے کر ان کی آنکھوں پر مل دیا جس سے معجزانہ طور پر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آنکھوں کی تکلیف فوراً جاتی رہی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں جھنڈا اعطا فرمایا یعنی لشکر کا جھنڈا جو سیاہ رنگ کا تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لواء سفید تھا جس پر لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ لکھا ہوا تھا۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو رخصت کرتے ہوئے نصیحت فرمائی کہ اولاً انہیں دعوت اسلام دینا اگر کوئی ان میں سے تمہارے ہاتھ پر اسلام قبول کر لے تو یہ سرخ اونٹوں سے بھی بہتر ہے اور یہ اس بناء پر فرمایا کہ اہل عرب کے نزدیک سرخ اونٹوں کو بہت قیمتی مال سمجھا جاتا تھا۔

